آیات نمبر 69 تا 78 میں پچھلی نافرمان قوموں کے انجام کا بیان۔ کسی بھی رسول کو یہ قدرت حاصل نہ تھی کہ اللہ کے حکم کے بغیر کوئی معجزہ یا نشانی دکھا سکتا۔

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ يُجَادِلُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِ اللّٰهِ ۭ اَنّٰى يُصْرَفُوْنَ ﴿69﴾ اے پیغمبر (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم)! کیا آپ نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا جو اللہ کی آیات کے بارے میں جھگڑا کرتے ہیں، یہ لوگ کہاں بھٹک رہے ہیں؟ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِالْكِتٰبِ وَبِمَآ اَرْسَلْنَا بِهٖ رُسُلَنَا ڕ فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ ﴿70﴾ یہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے اس قرآن کی بھی تکذیب کی اور ان تمام کتابوں کی بھی جو ہم نے اپنے رسولوں کو دے کر بھیجی تھیں، سو عنقریب ان لوگوں کو اپنا انجام معلوم ہو جائے گا اِذِ الْاَغْلٰلُ فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ وَالسَّلٰسِلُ ۭ يُسْحَبُوْنَ ﴿71﴾ فِي الْحَمِيْمِ ڏ ثُمَّ فِي النَّارِ يُسْجَرُوْنَ ﴿72﴾ جب ان کی گردنوں میں طوق اور زنجیریں ہوں گی اور ان کو کھینچ کر سخت کھولتے ہوئے پانی میں ڈالا جائے گا اور پھر آگ میں جھونک دیئے جائیں گے ثُمَّ قِيْلَ لَهُمْ اَيْنَ مَا كُنْتُمْ تُشْرِكُوْنَ ﴿73﴾ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ۭ پھر ان سے پوچھا جائے گا کہ اب کہاں ہیں اللہ کے سوا وہ دوسرے معبود جنہیں تم اللہ کا شریک ٹھہراتے تھے؟ قَالُوْا ضَلُّوْا عَنَّا بَلْ لَّمْ نَكُنْ نَّدْعُوْا مِنْ قَبْلُ شَيْـــًٔا ۭ كَذٰلِكَ يُضِلُّ اللّٰهُ الْكٰفِرِيْنَ ﴿74﴾ وہ جواب دیں گے کہ وہ سب تو ہم سے کہیں غائب ہو گئے بلکہ ہم تو اس سے پہلے کسی کی بھی عبادت نہیں کرتے تھے، اللہ اسی طرح کافروں کو گمراہی میں چھوڑ دیتا ہے ذٰلِكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَفْرَحُوْنَ فِي

الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ وَ بِمَا كُنْتُمْ تَمْرَحُوْنَ﴿۷۵﴾ یہ عذاب اس وجہ سے ہے
کہ تم دنیا میں اپنے مشرکانہ اعمال پر ناحق خوش ہوتے تھے اور تم حق کے مقابلہ میں
تکبر کیا کرتے تھے اُدْخُلُوْٓا اَبْوَابَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۚ فَبِئْسَ مَثْوَى
الْمُتَكَبِّرِيْنَ﴿۷۶﴾ اب جہنم کے دروازوں میں داخل ہو جاؤ جہاں تمہیں ہمیشہ رہنا
ہے، سو تکبر کرنے والوں کے لئے جہنم کتنا برا ٹھکانہ ہے فَاصْبِرْ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ
حَقٌّ ۚ پس اے پیغمبر (ﷺ)! آپ صبر سے کام لیجئے بے شک اللہ کا وعدہ سچا ہے
فَاِمَّا نُرِيَنَّكَ بَعْضَ الَّذِىْ نَعِدُهُمْ اَوْ نَتَوَفَّيَنَّكَ فَاِلَيْنَا يُرْجَعُوْنَ﴿۷۷﴾
جس عذاب کا ہم ان سے وعدہ کر رہے ہیں اس کا کچھ حصہ خواہ آپ کی زندگی ہی میں
دکھا دیں یا اس سے قبل آپ کو اس دنیا سے اٹھالیں، بہر حال انہیں واپس ہمارے ہی
پاس آنا ہے وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا رُسُلًا مِّنْ قَبْلِكَ مِنْهُمْ مَّنْ قَصَصْنَا عَلَيْكَ وَ
مِنْهُمْ مَّنْ لَّمْ نَقْصُصْ عَلَيْكَ ؕ اے پیغمبر (ﷺ)! ہم نے آپ سے پہلے بھی
بہت سے رسول بھیجے ہیں، ان میں سے کچھ ایسے ہیں جن کے حالات ہم نے آپ کو
سنائے ہیں اور کچھ ایسے ہیں جن کے حالات آپ کو نہیں سنائے وَمَا كَانَ لِرَسُوْلٍ
اَنْ يَّاْتِىَ بِاٰيَةٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ۚ اور کسی بھی رسول کو یہ قدرت حاصل نہ تھی کہ
وہ اللہ کے حکم کے بغیر کوئی نشانی بطور معجزہ ظاہر کر سکتا فَاِذَا جَآءَ اَمْرُ اللّٰهِ قُضِىَ
بِالْحَقِّ وَخَسِرَ هُنَالِكَ الْمُبْطِلُوْنَ﴿۷۸﴾ پھر جب اللہ کا حکم آگیا تو انصاف کے
مطابق فیصلہ کر دیا گیا اور اس وقت اہل باطل ہی خسارہ میں رہے رکوع [۸]

